109: سورۃ ال-کافرون

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 109 | سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْن | مکی | 1 | 6 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝١ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝٢ اے نبی (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم)! آپ فرما دیجئے کہ اے کافرو! میں ان معبودوں کی پرستش نہیں کرتا جنہیں تم پوجتے ہو وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝٣ اور نہ تم اس رب کی پرستش کرتے ہو جس کی پرستش میں کرتا ہوں وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝٤ اور نہ ہی میں آئندہ کبھی ان معبودوں کی پرستش کرنے والا ہوں جن کی تم پرستش کرتے ہو وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝٥ اور نہ تم اس رب کی عبادت کرنے والے ہو جس کی عبادت میں کرتا ہوں لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝٦ سو تمہارے لیے تمہارا دین ہے اور میرے لیے میرا دین رکوع[1]

110: سورۃ ال-نصر

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 110 | سُوۡرَةُ النَّصۡر | مدنی | 1 | 3 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِذَا جَآءَ نَصۡرُ اللّٰهِ وَ الۡفَتۡحُ ۙ﴿۱﴾ اے نبی (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ)! جب اللہ کی مدد آگئی اور فتح حاصل ہوگئی وَرَاَيۡتَ النَّاسَ يَدۡخُلُوۡنَ فِىۡ دِيۡنِ اللّٰهِ اَفۡوَاجًا ۙ﴿۲﴾ اور آپ نے لوگوں کو اللہ کے دین میں جوق در جوق داخل ہوتے ہوئے دیکھ لیا فَسَبِّحۡ بِحَمۡدِ رَبِّكَ وَ اسۡتَغۡفِرۡهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ﴿۳﴾ تو پھر آپ اپنے رب کی حمد و ثنا بیان کریں اور اس سے مغفرت طلب کریں، بے شک وہ بہت توبہ قبول کرنے والا ہے رکوع[1]

111: سورۃ ال-مسد

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 111 | سُوْرَةُ اللَّهَب | مکی | 1 | 5 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ﴿١﴾ ابولہب کے دونوں ہاتھ ٹوٹ جائیں اور وہ ہلاک ہو جائے مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ﴿٢﴾ نہ تو اس کا مال اس کے کام آیا اور نہ اس کی کمائی سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ﴿٣﴾ وَّامْرَاَتُهٗ ۭ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ﴿٤﴾ عنقریب وہ خود بھی شعلہ زن آگ میں ڈالا جائے گا اور اس کی بیوی بھی، جو اپنے سر پر ایندھن کی لکڑیاں اٹھانے والی ہے فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ﴿٥﴾ اس کی گردن میں مضبوط بٹی ہوئی رسی ہو گی رکوع[1]